بسم اللہ الرحمن الرحیم

# صلوا علیہ وآلہ

اُمیدیں لاکھوں ہیں لیکن بڑی اُمید ہے یہ
کہ ہو سگانِ مدینہ میں میرا نام شمار

جیوں تو ساتھ سگانِ حرم کے تیرے پھروں
مروں تو کھائیں مدینے کے مجھ کو مور و مار

اُڑا کے باد مری مشتِ خاک کو پسِ مرگ
کرے حضور کے روضے کے آس پاس نثار

اقتباس قصیدۂ بہاریہ حجۃ الاسلام نانوتوی

ماخوذ فضائلِ درود شریف از شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا مہاجر مدنی نور اللہ مرقدہٗ
مدفون جنت البقیع المتوفی ۱ رجب المرجب ۱۴۰۲ھ ۲۴ مئی ۱۹۸۲ء بروز پیر بوقت عصر
کتبہ الفقیر نفیس الحسینی عفا اللہ عنہ

کرنے والے نے ان کے مطلب کے مطابق فتویٰ دینے والے علماء کے بیانات کا حکم دیا ہے۔ مگر ان باتوں کو قوم اور اہل علم نے سنجیدگی سے نہیں لیا۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ حکمرانوں کی مرضی سے فتویٰ دینے والے لوگوں کو قوم سنجیدگی سے نہیں لیتی۔ میڈیا پر شور مچانے سے حقائق نہیں بدلتے۔

سوال یہ ہے کہ تقسیم ہند سے لے کر آج تک وہ کونسا مسئلہ ہے جس پر حکمرانوں نے علماء کے کہنے پر سنجیدگی سے عمل کیا ہے۔ علماء کے اپنے مشورے اور فتوے تو علیحدہ بات ہے وہ فتوے جو کہ حکمرانوں کے کہنے پر علماء نے دیئے ان پر کیا اور کتنا عمل ہوا؟ یہ تاریخ کا ایک ایسا سوال ہے جس کو حل کرنا زیادہ آسان ہے۔

تقسیم ہند سے پہلے اسلام کا نام لے کر پاکستان بنانے والوں کو یہ مشکل پیش آئی کہ اس کے متعلق علماء کو کیسے استعمال کیا جائے۔ کیونکہ علماء ہی کے لوگ مستقل استعمال ہونے کے لئے تیار رہتے تھے۔ یہ کھیپ انگریز نے تیار کی تھی، چنانچہ ان کو انگریز نے ہی ہر جگہ استعمال کیا اور استعمال ہونے والوں نے اپنے لئے خطابات اور جاگیریں حاصل کیں۔ مگر ایک ایسے علماء کا طبقہ تھا جو استعمال ہونے کے لئے تیار نہ تھا۔ وہ مخلص تھا، اس نے قوم کے لئے قربانیاں دی تھیں۔ مگر چالاک اور عیار کھلاڑیوں نے ان مخلص علماء کو استعمال کرنے کے لئے جال تیار کیا جس میں وہ اخلاص کی بنیاد پر آگئے۔

جب آدم علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے فرمایا لاتقربا ھذہ الشجرۃ کہ اس درخت کے قریب نہ جانا تو شیطان نے انہیں بہکانے کی بڑی کوشش کی مگر انہوں نے شیطان کی بات نہیں مانی تو آخرکار شیطان نے قسم اٹھائی قرآن کہتا ہے وقاسمھما انی لکما لمن الناصحین۔ تو آدم علیہ السلام اور حوا نے شیطان کی قسم پر اعتبار کرلیا۔ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے آدم اور حوا علیہم السلام سے پوچھا کہ جب میں نے تمہیں روکا تھا تو پھر تم نے وہ کام کیوں کیا؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ اے اللہ ہم تو مر گئے تیرے نام پر ہمیں کیا معلوم تھا کہ کوئی تیرا نام لے کر بھی جھوٹ بولتا ہے۔ بالکل یہی معاملہ تقسیم ہند کے وقت ان مخلص علماء کے ساتھ ہوا۔

تقسیم ہند کے وقت حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی اور ان کے ساتھیوں کو یہی بتایا گیا تھا کہ اس ملک میں اسلامی قانون کا نفاذ ہوگا۔ صوبہ سرحد اور قبائلی علاقوں کے عوام مسلم لیگ کا ساتھ دینے کے لئے تیار نہ تھے۔ وہاں پر خدائی خدمت گار (خان عبدالغفار خان کے پارٹی) کی اکثریت تھی۔ وہ لوگ کانگریس کے ہمنوا تھے۔ ان علاقوں کا پاکستان سے الحاق کرانا تھا۔ مسلم لیگ نے جب

گئے ہیں جب اسلامی نظام و قانون کا نفاذ کب عمل میں آئے گا؟ اس پر حضرت مفتی صاحب نے جواب دیا کہ "حضرت مولانا! ہماری مجبوری کیا ہے ہم تو کرسی کے مجبور ہیں، جس طرح ہم مولوی لوگ کرسی کے منبروں پر بیٹھ کر فتوے دیتے ہیں اسی طرح یہ حکمران منبروں پر بیٹھ کر حکم دیتے ہیں"۔

سن 1953ء میں علماء نے مطالبہ کیا کہ قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے جو کہ بالکل صحیح مطالبہ تھا۔ یہ پاکستان کے تمام مسالک کے علماء کا متفقہ مطالبہ تھا مگر ہمارے حکمرانوں نے ان کے ساتھ کیا کیا۔

جب ایوب خان کا دور آیا تو اس نے کہا کہ علماء متفقہ طور پر مجھے اسلامی آئین دیں تو میں نافذ کروں گا۔ تمام مسالک کے علماء کی طرف سے 22 نکات متفقہ طور پر دیئے گئے مگر ان کا کیا بنا۔

حقیقت یہ ہے کہ ہر دور میں حکمرانوں نے علماء سے تعاون چاہا اور علماء نے بھرپور تعاون کیا مگر علماء کو ٹشو پیپر کے طور پر استعمال کر کے ایک طرف پس پشت ڈال دیا گیا بلکہ ان کو بعد میں بدنام کیا گیا۔ لال مسجد کے مسئلے میں دیکھیں کہ علماء کو کس طرح حجت پوری کرنے کے لئے بلایا گیا علماء دن رات کوششوں میں مصالحت کے لئے گئے مگر جب معاہدہ طے پا گیا تو علماء کو ایک طرف کر کے مصالحتی کارروائی کو ختم کر کے لال مسجد کی بچیوں کو زندہ جلا دیا گیا۔ بعد میں علماء کے خلاف مہم شروع کر کے سارا ملبہ علماء پر ڈال دیا گیا۔ گویا کہ اس وقت قوم کے سامنے علماء کو حجت پوری کرنے کے لئے بلایا گیا تھا تاکہ قوم سے کہا جائے کہ دیکھو ہم نے تو علماء کے ذریعے مسئلہ حل کرنے کی کوشش کی تھی مگر لال مسجد والوں نے علماء کی بات بھی نہیں مانی۔

اب پھر ایک نیا مرحلہ علماء کے لئے آ گیا ہے۔ اس میں بھی علماء سے فتویٰ لے کر حجت تمام کرنا مقصود ہے۔ یہاں پر مصالحت والی تو بات ہی کوئی نہیں۔ بس مقصد یہ ہے کہ علماء فتویٰ دے کر اپنی مرضی کے ساتھ جس کو مرضی دہشت گرد بنا کر پکڑا جائے۔ اس کو جان سے بھی مار دیا جائے تو اس کے بعد میں علماء کا فتویٰ پیش کر دیا جائے۔

یہ ایک طرح کا یکطرفہ فتویٰ ہوگا اس سے مسائل نہ صرف ختم نہیں ہوں گے بلکہ اور زیادہ بڑھیں گے۔ یکطرفہ فتویٰ سے حل نہیں ہوگا۔ حکومت علماء کو بلا کر ان کے سامنے اپنی بات رکھے گی اور اپنے دلائل دے گی اس پر علماء حکومت کے حق میں فتویٰ جاری کریں گے۔ اس کا تجربہ ابھی کچھ عرصہ پہلے بھی ہو

چکا ہے۔ جب حکومت نے علماء مشائخ کانفرنس اسلام آباد بلائی جس کے نتیجے میں سوائے فرقہ واریت بڑھنے کے اور کچھ نہیں ہوا، جن علماء نے خودکش حملوں کے خلاف فتوے دیے ان کے ساتھ کیا ہوا، حضرت مولانا حسن جان کو حرم میں مار دیا، ڈاکٹر سرفراز نعیمی کو خودکش بم سے اڑا دیا گیا۔ اسی طرح کتنے ہی علماء پر قاتلانہ حملے ہوئے اور کتنے علماء کو اب تک قتل کی دھمکیاں دی جا چکی ہیں اور گورنمنٹ ان کو سیکورٹی فراہم کر رہی ہے۔

اس پر مجھے ایک واقعہ یاد آ گیا حضرت مولانا مفتی محمودؒ کے پاس ایک متنازعہ مسئلہ میں ایک فریق کی طرف سے سوال آیا، حضرت مفتی محمود صاحبؒ نے اس فریق کے حق میں فتویٰ دے دیا۔ پھر دوسرا فریق بھی یہی مسئلہ لے کر اپنے دلائل کے انبار کے ساتھ آ گیا اور کہا کہ آپ نے ان کے حق میں کیسے فتویٰ دے دیا جب کہ اصل صورت حال یہ ہے۔ تو مفتی صاحبؒ نے اس فریق کے دلائل سن کر اس کے حق میں بھی فتویٰ دے دیا۔ اب دونوں کے حق میں جب فتویٰ آیا تو لوگوں نے مفتی صاحبؒ سے پوچھا کہ آپ نے دونوں فریقوں کے حق میں کیسے فتویٰ دے دیا۔ اس سے تو معاملہ اور الجھ گیا۔ اس پر مفتی صاحبؒ نے فرمایا کہ مفتی کا کام سائل کے سوال کے ساتھ اس کے دلائل کو دیکھنا ہوتا ہے۔ دونوں فریق اپنے اپنے دلائل لے کر علیحدہ علیحدہ مجلس میں آئے تھے، تو دونوں کے دلائل ان کے حق میں تھے اس لئے ان دونوں کے حق میں فتویٰ دے دیا۔ اس کا حل یہ ہے کہ دونوں فریق ایک ہی مجلس میں مفتی کے سامنے اپنے حق میں دلائل دیں، تو پھر مسئلہ کا صحیح فتویٰ دیا جا سکتا ہے۔

گورنمنٹ اگر واقعی اس کا حل چاہتی ہے تو اپنے ساتھ اپنے مخالف فریق کو بھی علماء کے سامنے اپنا موقف بیان کرنے کا موقع دے۔ اس کا فائدہ یہ ہوگا کہ بحث کی صورت میں جو فتویٰ سامنے آئے گا اس میں کسی کو اختلاف نہیں ہوگا۔ دوسری بات یہ ہے کہ پوری قوم کو معلوم ہو جائے گا کہ اصل فریق ہے کون ہے، کون خودکش حملے کر رہا ہے یا کروا رہا ہے۔ اس فریق کا چہرہ کھل کر سامنے آ جائے گا۔ اور پھر اس کے خلاف متحد ہو کر پوری قوم کھڑی ہو جائے گی اور کوئی ابہام نہیں رہے گا۔ ورنہ لوگ یہی سمجھیں گے کہ حکومت ابہام والی اس جنگ کو قائم رکھنے کے لئے سب کچھ کر رہی ہے۔ اور علماء کا فتویٰ ایک بے کار مشق ثابت ہوگا۔

ہیں۔ انگریزوں سے جو ملاقات ہوئی تو انہوں نے ہندوستان کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے ہندوستان کے گزشتہ اہل حدیث کا ذکر کیا۔

نجدی حکومت نے قبور کے ساتھ ساتھ مآثر (یادگاریں) بھی مٹا دیں۔ حضرت خدیجہؓ کے اس مکان کو بھی مسمار کر دیا گیا جس میں آنحضرت ﷺ نے اٹھائیس سال تک قیام فرمایا۔ جب میں نے اس منہدم شدہ مکان کو دیکھا تو سخت صدمہ ہوا۔ کیونکہ اس کو زیر کر کے غلاظت کا مرکز بنا دیا گیا تھا۔ اس کا ذکر میں نے مولوی محمد اسماعیل غزنوی (اہل حدیث) سے مکہ معظمہ میں کیا تو انہوں نے نہایت بے باکی سے کہہ دیا کہ ہاں اس مکان میں خدیجہ بھی تو پاخانہ پھرا کرتی تھیں۔ اس جواب نے میرے دل کو اور بھی صدمہ پہنچایا۔ اس وقت میں نے خیال کیا کہ نجدی قوم کی ان حرکتوں میں ہندوستان کے اہل حدیث پورے طور سے شریک ہیں۔ میں نے بیت اللہ شریف میں یہ ظلم بھی دیکھا کہ جس وقت ابن سعود طواف کرنے کے لیے آتے تو لوگوں کو کوڑوں سے ہٹایا جاتا تھا۔

سب سے اہم سوال جو لوگ مجھ سے کرتے ہیں اور آپ نے بھی کیا ہے وہ یہ کہ نجدی آنحضرت ﷺ کے قبہ مبارک کے ساتھ کیا سلوک کریں گے؟ تو اس کے متعلق صرف یہ کہہ سکتا ہوں کہ نجدی حضرت عائشہؓ کا وہ حجرہ بھی نہیں گرائیں گے جس میں آنحضرت ﷺ آرام فرما رہے ہیں۔ کیونکہ تمام دنیا اس کی عزت کرتی ہے۔ ہمارے وفد کی جب ابن سعود سے ملاقات ہوئی تھی تو میں نے اس میں یہ سوال اٹھایا تھا جس پر ابن سعود نے کہا تھا کہ ہم اس کے متعلق ابھی سوچ بھی نہیں سکتے۔ ہندوستان کے اہل حدیثوں نے ان کو یہ مشورہ دیا تھا کہ حضرت عائشہ کا حجرہ گرا دیا جائے البتہ قبر مبارک کو رہنے دیا جائے۔ مجھے یقین نہیں کہ ابن سعود اور اس کی قوم ہندوستان کے اہل حدیثوں کے اس مشورے کو قبول کر کے اس قسم کی عظیم الشان غلطی کا ارتکاب کرے۔

حجاز کی شہری آبادی غیر حجازیوں پر مشتمل ہے۔ اور اس وقت ان کا مقصد صرف روپیہ جمع کرنا ہے۔ مکہ کی آبادی بہت زیادہ ہوتی تھی مگر ان میں سے بہت سے لوگ اس وقت قرآن پڑھنا نہیں جانتے۔

آپ نے مجھ سے یہ بھی پوچھا ہے کہ کیا عرب میں جمہوریت قائم ہو سکتی ہے؟ جناب عالی یہ خیال تو بہت خوبصورت ہے مگر حجاز میں موجودہ حالات میں جمہوریت کے متعلق کوئی تصور بھی ممکن نہیں۔ شاید آج سے پچاس سال بعد اور وہ بھی مکمل اصلاح کے بعد کوئی جمہوریت قائم کر سکے۔ مگر میں یورپ کی ساخت پر دانستہ جمہوریت کو عرب کے لیے پسند نہیں کرتا۔

آپ نے مجھ سے حجاز میں کسی انقلاب کے متعلق سوال کیا ہے۔ تیز اور ہندوستان میں

کچھ لوگ یہ کہتے ہیں کہ ابن سعود کو عرب سے نکال دیا جائے مگر یہ کوئی نہیں بتاتا کہ اس کے بعد کس مسلمان حکمران کو وہاں لایا جائے گا۔ کچھ لوگ امام یحییٰ یمنی کی طرف اشارہ کرتے ہیں، جبکہ امام یحییٰ یمنی زیدی شیعہ ہے۔ شیعہ مسلک کو وہاں کے لوگ کسی طور پر قبول نہیں کریں گے۔ اس سے مزید خانہ جنگی کا خطرہ ہے۔ نیز وہ مصری غلام ہو کر غلام ہونے کی وجہ سے اس قدر یورپ کی تہذیب میں رنگے جا رہے ہیں کہ ان کے کسی مرد و عورت میں اسلامی تہذیب کا منظر نظر نہیں آتا۔

مسلسل انقلابوں کی وجہ سے جو کہ اہل حجاز پر طاری ہو رہے ہیں انہیں موت کے قریب پہنچا دیا ہے۔ اور وہاں شریف مرد و عورت سائل کی شکل میں نظر آتے ہیں۔ جو شخص وہاں انقلاب چاہتا ہے اس کو چاہیے کہ وہ پہلے اپنے اہل و عیال کے ساتھ وہاں جا کر آباد ہو اور پھر بعد میں انقلاب کی دعا کرے تاکہ اس کو انقلاب کے نتائج سے خود بھی متمتع ہونے کا موقع ملے۔

میری رائے میں نجدی قوم کی اصلاح اس طرح ہو سکتی ہے کہ ہندوستان کے علماء ان کے اچھے کاموں کی تائید کریں۔ اور غلط کاموں پر تنقید کی بجائے اصلاح کرنے کی کوشش کریں۔ اور ان کے اعتقاد کے لئے شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحب کشمیری دامت برکاتہم حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی دارالعلوم دیوبند اور حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب صدر جمعیۃ علماء ہند کا مکہ میں طویل قیام ان کے علماء کے ساتھ محبت سے مباحثہ کر سکتا ہے۔

ہندوستان کے اہل ثروت مسلمانوں کا فرض ہے کہ جدہ سے عرفات تک اور مکہ سے مدینہ تک سڑکیں ہونے کے لئے ایک کمیٹی بنائیں۔

مجلس احرار اسلام ہند کا فرض ہے کہ جس طرح انہوں نے "حزب الاحناف" اور "خدام الحرمین" کے فتنوں کو روکا ہے اسی طرح ان کا فرض ہے کہ وہ اہل حدیث کے فتنوں کو روکنے کی بھی کوشش کریں۔ میرے نزدیک ہندوستان میں نجدی حکومت کو جس قدر نقصان اہل حدیث ہند کی غلط کاریوں سے پہنچ رہا ہے اور کسی جماعت سے نہیں۔ کیونکہ ان کی بے جا طرفداری کی وجہ سے لوگ ابن سعود کی زیادہ مخالفت کر رہے ہیں۔ اور میں کہہ سکتا ہوں کہ شاید یہی ایک وجہ ہے کہ ہندوستان کے اہل حدیث کا یہ اعلان کہ "ابن سعود ہماری طرح غیر مقلد اور ہمارا ہم خیال ہے" مقلدین کو ابن سعود کا مخالف بنا رہا ہے۔ حالانکہ حقیقت ایسی نہیں ہے۔ وہ مقلد ہیں اور فقہ میں امام احمد بن حنبل کے طرز فکر کے پابند ہیں۔ یہ وہ حالات ہیں جو کہ مختصر طور پر آپ کو لکھ رہا ہوں مزید تفصیل بوقت ملاقات عرض کروں گا۔ والسلام حبیب الرحمن لدھیانوی، صدر مجلس احرار، پنجاب۔ بدست مولوی محمد یحییٰ

صاحب نے ان کے متعلق دریافت فرمایا کہ وہ کہاں کے رہنے والے تھے۔ اس پر ان صاحب نے کہا کہ بس مجھے صرف اتنا پتا تھا کہ وہ ہندوستان کے رہنے والے ہیں، جگہ کا علم نہیں۔

میں نے عرض کیا کہ ۱۹۴۹ء میں حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا ہمارے ہاں تشریف لائے تھے تو ان کے ساتھ حضرت جی مولانا محمد یوسف صاحب بھی تشریف لائے تھے۔ اور میں نے وہ منظر بھی بیان کیا کہ حضرت شیخ الحدیث اس طرح بیٹھے تھے جس طرح آپ بیٹھے ہیں، یعنی چارپائی پر بیٹھے تھے اور ٹانگیں نیچے لٹکائے ہوئے، اور حضرت مولانا محمد یوسف صاحب حضرت شیخ کے قدموں میں اس طرح لیٹے ہوئے تھے جیسے کہ بیٹا باپ کے قدموں میں لیٹا ہوا ہو۔ اس پر حاجی صاحب مسکرائے اور یادداشت کی داد دی۔

فرمایا کہ جس سال حضرت رائے پوری نے تمہارے ہاں رمضان شریف کا مہینہ گذارا تو میں حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ سے اجازت لے کر تامدہ کانج آ گیا تھا اور پورا رمضان وہیں گذارا۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت رائے پوری نے ہمارے ہاں دو رمضان گذارے، ایک ۱۹۵۶ء میں دوسرا ۱۹۵۷ء میں، شاید آپ آخری رمضان کی بات کر رہے ہیں۔ کیونکہ حضرت رائے پوری کا پاکستان میں یہ آخری رمضان تھا۔ اس پر حاجی صاحب خاموش ہو گئے۔ پھر حاجی نے فرمایا کہ جب عید الفطر کا دن ہوا اور عید کی نماز پڑھانی تھی تو تمہارے والد حضرت مولانا انیس الرحمن لدھیانوی نے مجھے کہا کہ تم دعا کرا دو، میرے پاس حضرت مولانا عبداللہ صاحب تشکری (ساہیوال والے) بیٹھے ہوئے تھے، انہوں نے فرمایا کہ عید کی دعا ثابت نہیں ہے۔ تو میں نے دعا نہیں کرائی۔

میں نے عرض کیا کہ آپ کی عمر کتنی ہے، اس پر مسکرائے، جواب نہیں دینا چاہتے تھے مگر میں نے اپنی بات جاری رکھی۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت مولانا مفتی زین العابدین کی پیدائش ۱۹۱۲ء کی ہے، میرے والد حضرت مولانا انیس الرحمن کی پیدائش ۱۹۱۷ء کی ہے۔ اس پر انہوں نے بتایا کہ میں نے ۱۹۳۹ء میں میٹرک کیا تھا اور پھر ۱۹۴۳ء میں بی اے کر لیا تھا، اس سے آپ اندازہ لگا لیں۔ میں نے کہا کہ ۱۹۲۳ء کی بنتا ہے۔ اس پر انہوں نے فرمایا کہ ہاں یہی اندازہ ہے۔

فرمایا کہ ایک دفعہ حضرت مولانا الیاس دہلوی نے حضرت رائے پوری کی خدمت میں عرض کیا کہ آپ ہمارا ساتھ دیں، اس پر حضرت رائے پوری نے ہنس کر فرمایا کہ ہمارا اور تمہارا ساتھ کیسے ہو سکتا ہے، اس لئے کہ ہم لوگوں سے کہتے ہیں کہ بیٹھ جاؤ اور آپ کہتے ہیں کہ نکلو۔

# لفظ اللہ اور لفظ محمد میں مناسبت اور چار کے عدد کی خصوصیات

یہ عجیب مناسبت ہے کہ لفظ اللہ میں چار حرف ہیں اور لفظ محمد میں بھی چار حرف ہیں۔ لفظ اللہ میں ایک تشدید ہے اور لفظ محمد میں بھی ایک تشدید ہے۔ لفظ اللہ میں ایک سکون ہے اور لفظ محمد میں بھی ایک سکون ہے۔ لفظ اللہ نقطوں سے خالی ہے اور لفظ محمد بھی نقطوں سے خالی ہے۔ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اللہ کی طرح محمد بھی بے عیب ہے۔

ویسے بھی ہم دیکھتے ہیں کہ چار کے عدد میں برکت اور عجیب و غریب خصوصیت ہے

| | |
|---|---|
| آسمانی کتابیں چار ہیں۔ | توریت، زبور، انجیل، اور قرآن |
| محمد سے ماخوذ اسما چار ہیں۔ | محمد، احمد، حامد اور محمود |
| اللہ کے مقرب فرشتے چار ہیں | جبرائیل، عزرائیل، میکائیل، اسرافیل |
| خلفائے راشدین چار ہیں۔ | ابوبکر، عمر، عثمان، علی |
| فقہ اور اجتہاد کے امام چار ہیں۔ | ابوحنیفہ، مالک، شافعی، احمد بن حنبل |
| صوفیہ کے سلاسل چار ہیں۔ | قادریہ، چشتیہ، سہروردیہ، نقشبندیہ |

امت کے بہترین گروہ چار ہیں۔ انبیاء، صدیقین، شہداء، صالحین

| | |
|---|---|
| عناصر بدن چار ہیں۔ | آگ، ہوا، پانی، مٹی |
| بہشت کے چار باغ ہیں۔ | جنت الفردوس، جنت نعیم، جنت عدن، جنت ماویٰ |
| جنت کی نہریں چار ہیں۔ | زنجبیل، سلسبیل، رحیق، تسنیم |
| ارکان عبادات چار ہیں۔ | نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج |
| اللہ کے پسندیدہ کلمے چار ہیں۔ | سبحان اللہ، الحمد للہ، لا الہ الا اللہ، اللہ اکبر |
| جنت کے منازل چار ہیں۔ | دار النعیم، دار الخلد، دار السلام، دار المقام |
| اطراف عالم چار ہیں۔ | مشرق، مغرب، شمال، جنوب |
| مخلوق کی طبیعتیں چار ہیں۔ | گرم، سرد، تر، خشک |

سدرۃ المنتہیٰ کی جڑ سے نکلنے والی نہریں چار ہیں۔ نیل، فرات، سیحون، جیحون

اسم محمد قرآن میں چار مرتبہ آیا۔ گویا حدیث "لولاک لما خلقت الافلاک" کی تکرار ہے۔

# محرم الحرام اور یوم عاشوراء

مولانا [illegible]

اللہ تعالیٰ نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دنیا میں انسانوں کی رہنمائی کیلئے اور کفر و ظلمت کے اندھیروں سے نکال کر ایمان و ہدایت کی روشنی سے منور کرنے کے لئے مبعوث فرمایا چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ساری زندگی اس پیغام حق کو امت تک پہنچایا، اور پوری انسانیت کیلئے اس حجت کو تمام کرنے کے بعد اعلان فرمایا کہ جو میری اور میرے صحابہ کی پیروی کرے گا وہی نجات پائے گا۔

آپ ﷺ کے دنیا سے تشریف لے جانے کے بعد مسلمانوں میں مختلف اصول سے متاثر ہو کر مختلف نظریات نے جنم لیا اور ان کو دین کے نام پر رواج دیا گیا اس کی فہرست بہت طویل ہے، مگر سر فہرست محرم الحرام اور اس مہینہ کے بارے میں افراط و تفریط پر مشتمل مختلف نظریات و عبادات ہیں جو ہر دور زمانہ کے ساتھ مزید پروان چڑھ رہی ہیں جو عام قوم ہیں تو اس کی اس مہینہ کی اہمیت اور عبادت سے نابلد ہیں صرف کہی سنائی باتیں اور گھڑے ہوئے نظریات کو محرم کی فضیلت و عبادات مان لیا گیا ہے۔

محرم الحرام میں جو اہم واقعات پیش آئے انہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا فرعون سے نجات پانا دسویں محرم کو اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کا شہید ہونا، اور تاریخ اسلامی کی ابتداء اسی مہینہ سے قرار پایا اور یکم محرم الحرام کو ثانی خلیفۃ المسلمین حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کا شہید ہونا قابل ذکر ہے۔ مگر حیرت کی بات یہ ہے کہ محرم الحرام کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا نام اور ان کی سیرت و کردار کے بارے میں کوئی تذکرہ سننے میں آتا ہے۔ واقعی اس مہینہ میں عبادات کا طریقہ کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اس مہینہ میں معمول مبارک کیا تھا؟ انہیں کن عبادات کا حکم دیا گیا؟ اس میں اہل تشیع کے منانے کا کیا طریقہ ہے؟ یہ وہ چیزیں ہیں جن کی طرف ہماری نظر شاید ہی کبھی گئی ہو۔

یہ مہینہ جو اس حدیث رمضان کے بعد سب سے زیادہ فضیلت والا ہو اس میں عبادات کے بارے

میں ہم حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت طیبہ سے چند نمونے پیش کرتے ہیں
محرم الحرام کے متعلق متعدد احادیث مبارکہ وارد ہیں جن سے اس کی فضیلت، عبادات کا طریقہ اور
اضافی نیکی رسومات کی وضاحت ہو جاتی ہے۔

## محرم الحرام میں کثرت صیام کی فضیلت

حدیث مبارک میں ہے جو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سب سے بہتر روزہ رمضان کے بعد اللہ کے
نزدیک محرم کا روزہ ہے اور بہترین نماز فرض نماز کے بعد رات کی نماز ہے (مسلم)

گویا رمضان کے بعد ثواب کے اعتبار سے اگر کثرت سے کسی مہینہ میں روزے رکھنے کا ثواب ہے تو وہ محرم الحرام کا مہینہ ہے۔ لیکن پورا مہینہ نفلی روزے رکھنے کی بجائے مہینے کا اکثر حصہ روزے رکھنا زیادہ اولیٰ ہے اور زیادہ ثواب کا باعث ہے۔ یہی سنت نبوی ہے چنانچہ حدیث مبارک میں ہے۔

حضرت عبداللہ بن شقیق رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ میں نے
حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پورا مہینہ روزہ
رکھتے تھے؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے جواب دیا مجھے نہیں معلوم کہ آپ صلی اللہ علیہ
وسلم نے پورے مہینے کے روزے رمضان علاوہ رکھے ہوں، اور نہ ہی کوئی مہینہ ایسا گزرا
کہ اس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی مہینہ روزہ نہ رکھا ہو، اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ
وسلم نے ساری زندگی گزاری۔ (مسلم)

اس سے معلوم ہوا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان کے علاوہ کسی پورا مہینہ روزہ نہیں رکھا لیکن کوئی مہینہ ایسا نہیں گزرتا تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں تھوڑے زیادہ روزے نہ رکھے ہوں۔

## یوم عاشوراء

دس محرم الحرام کو یوم عاشورہ کہا جاتا ہے، یہ دن بڑی اہم بالشان اور عظمت کا حامل ہے۔ تاریخ کے عظیم واقعات اس سے جڑے ہوئے ہیں، چنانچہ مؤرخین نے لکھا ہے کہ:

—— اس دن حضرت یونس کی قوم کی توبہ قبول ہوئی اور ان کے اوپر سے عذاب ٹلا۔
(معارف القرآن، پ ۱۱ آیت ۹۸)

## صوم عاشوراء

عاشوراء کے دن یعنی دس محرم الحرام کو زیادہ سے زیادہ عبادات میں مشغول ہونا اور روزہ رکھنا مسنون ہے چنانچہ حدیث مبارک میں ہے۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اس دن کے روزے کا اہتمام دوسرے دنوں سے زیادہ کرتے دیکھا اور وہ دن دسویں محرم کا ہے، اور اس مہینے کا بھی یعنی رمضان کا۔ (صحیح بخاری)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب مدینہ طیبہ تشریف لائے تو آپ نے یہود کو دیکھا کہ وہ دسویں کو روزہ رکھتے ہیں، تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پوچھا کہ یہ کیا ہے؟ تو یہودیوں نے جواب دیا یہ بہتر دن ہے، یہ وہ دن ہے جب بنی اسرائیل کو اللہ تعالیٰ نے ان کے دشمنوں سے نجات دی تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے روزہ رکھا، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں زیادہ حق دار ہوں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بارے میں تم سے، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ رکھا اور اس دن روزہ رکھنے کا حکم دیا۔ (صحیح بخاری)

اس دن کے روزے کی بہت فضیلت ہے گویا رمضان کے بعد سب سے زیادہ اجر وثواب کا باعث یوم عاشوراء کا روزہ ہی ہے، جو محرم میں کثرت صیام کا اہتمام نہ کرے وہ کم از کم یوم عاشوراء کے روزے سے محروم ہو کر اس کی برکت وثواب سے محروم نہ ہو، جس کی فضیلت کے بارے میں یہی کافی ہے کہ وہ گذشتہ سال کے تمام گناہ معاف ہو جاتے ہیں جیسا کہ حدیث شریف میں مروی ہے۔

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

فرمایا کہ میں محرم کا روزہ میں اللہ تعالیٰ سے امید کرتا ہوں کہ وہ گزشتہ پورے سال کے
روزوں کا کفارہ ہو جائے۔ (صحیح مسلم)

لیکن مسلمانوں کو یہ حکم دیا گیا کہ وہ دسویں کے روزہ کے ساتھ ایک اور روزہ نویں کا یا گیارہویں محرم کا ملائیں تاکہ یہودی کی مخالفت ہو جائے۔ جیسا کہ حدیث مبارک میں ہے۔

حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہود دسویں کو عید گنتے تھے، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم بھی دسویں کو روزہ رکھو اور ایک اور دن ساتھ ملاؤ۔

اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دسویں کا روزہ رکھا اور لوگوں کو بھی رکھنے کا حکم فرمایا تو لوگوں نے کہا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم یہ وہ دن ہے جس کی تعظیم یہود و نصاریٰ کرتے ہیں، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب اگلا سال آئے گا تو ہم نویں کے روزے کو ساتھ ملائیں گے، راوی فرماتے ہیں کہ آئندہ سال (عاشورہ سے پہلے) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوگئی۔ (صحیح مسلم)

اس سے معلوم ہوا کہ زیادہ اولیٰ یہ ہے کہ نویں کا روزہ دس محرم الحرام کے ساتھ ملا کر رکھنا زیادہ اولیٰ ہے لیکن اگر کسی وجہ سے نہ رکھ سکے تو گیارہویں محرم کا روزہ دس کے ساتھ ضرور رکھے تاکہ مخالفت یہود ہو جائے۔

اس کے علاوہ علماء نے یوم عاشورہ کو کثرت ذکر، تلاوت قرآن کریم اور درود شریف جیسی عبادات کو کثرت سے کرنے کو باعث اجر و ثواب لکھا ہے۔ اور اسلام کا طرہ امتیاز ہی اہم دن کے موقع پر عبادت میں مشغول ہونا ہے جس پر آیات قرآنی اور احادیث نبویہ کثرت سے وارد ہوئی ہیں، اس تناظر میں بھی اگر دیکھا جائے تو محرم الحرام میں رائج رسومات و بدعات سے بچنے اور سیدھے راستے پر چلنے کا طریقہ صرف اور صرف وہ عبادات ہیں جو سنت نبوی سے ثابت ہیں، اللہ تعالیٰ ان پر عمل کرنے کی توفیق نصیب فرمائے۔

# آپریشن سے متعلق جدید مسائل

مولانا حذیفہ وستانوی

## مسائل

(۱) شریعت اسلامیہ نے علم طب سیکھنے، سکھانے، اور اس کے اطلاق کو نہ صرف مباح بلکہ مصالح منفیہ ومنافع جالبہ یعنی صحت کی حفاظت، اور امراض کے ضرر سے بدن کو بچانے کی بنا پر اس کو فرض کفایہ قرار دیا ہے۔ (احکام الجراحۃ الطبیۃ، ص: ۷۷)

(۲) اعضاء انسانی کی چیر پھاڑ کرنا ناجائز وحرام ہے۔ البتہ بوقت ضرورت علماء کرام نے میڈیکل سرجری (آپریشن) کرنے کی اجازت دی ہے۔ (ص: ۸۳)

**مسئلہ**: میڈیکل سرجری بسا اوقات مریض کی موت وہلاکت یا کسی عضو کے تلف ہونے کا سبب بن جاتی ہے، اسلئے فقہاء کرام نے اس کی مشروعیت وجواز کیلئے آٹھ شرطیں بیان کی ہیں: (۱) سرجری شرعاً جائز ہو، (۲) مریض سرجری کا محتاج ہو، (۳) مریض اس کی اجازت دے، (۴) سرجن اور اس کے معاون ومددگاروں میں اہلیت کاملہ موجود ہو، (۵) سرجن کو سرجری کے کامیابی کا غالب گمان ہو، (۶) سرجری کا ایسا متبادل نہ پائے جو ضرر میں اس سے خفیف ہو، (۷) سرجری پر مصلحت مرتب ہو، (۸) سرجری کی وجہ سے ایسا ضرر لاحق نہ ہو جو موجودہ بیماری کے ضرر سے بڑا ہو۔

**مسئلہ**: اگر تجربہ کار سرجن کو میڈیکل سرجری کی وجہ سے مریض کے ہلاک ہونے کا غالب گمان ہو تو اس وقت میڈیکل سرجری حرام ہوگی۔ (۱۰۲)

**مسئلہ**: اگر مریض میں اہلیت اذن نہ ہو تو اس کے ولی کی اجازت کافی ہے۔ (ص: ۱۰۹)

**مسئلہ**: سرجن میں اہلیت کاملہ کیلئے دو شرطیں ہیں: (۱) وہ مطلوبہ سرجری میں علم وبصیرت رکھتا ہو، (۲) اور اس کی تحقیق اور بہترین طریقے پر اسے پورا کرنے پر قادر ہو۔ (ص: ۱۱۲)

**مسئلہ** : سرجن میں اہلیت کاملہ ہونے کے باوجود وہ آپریشن میں کامیاب نہ ہو، اور آپریشن سے مریض کو ضرر لاحق ہو جائے، یا وہ مرض دوسرے اعضاء کی طرف سرایت کر جائے تو سرجن ضامن نہیں ہوگا۔ (ص:۱۱۳)

**مسئلہ** : اگر سرجری پر مرتب ہونے والا ضرر موجودہ مرض کے ضرر سے بڑھ کر ہو، تو ایسی سرجری کرنا، کرانا دونوں حرام ہیں، کیوں کہ قاعدہ فقہیہ: "الضرر لا یزال الا بمثلہ" کہ ضرر کو ضرر سے زائل نہیں کیا جاتا۔ (ص:۱۴۲)

**مسئلہ** : اگر سرجری پر مرتب ہونے والا ضرر موجودہ مرض کے ضرر سے کم ہو تو ایسی سرجری کرنا، کرانا دونوں جائز ہیں، اسلئے کہ قاعدہ ہے: "اذا تعارض مفسدتان روعی اعظمہما ضررا بارتکاب اخفہما" کہ جب دو ضرر جمع ہو جائیں تو ان دونوں میں سے اخف کو اختیار کر لیا جائے گا۔ (ص:۱۴)

## سرجری (آپریشن) کی قسمیں باعتبار حلت وحرمت

**مسئلہ** : چھ قسم کی سرجری جائز ہے، اور بسا اوقات سرجری کرنا لازم وضروری بھی ہوتا ہے:

(۱) عمل جراحی (Opration) برائے علاج: وہ آپریشن جو بغرض علاج کے کیا جائے۔

(۲) عمل جراحی برائے تشخیص مرض: (Surgical Diagnosis) وہ سرجری جو تشخیص مرض کیلئے کی جائے۔

(۳) عمل جراحی برائے ولادت: (Surgical Accouchment)
وہ سرجری جو بوقت ولادت، حاملہ، اور جنین یا ان دونوں میں سے کسی ایک کو ہلاکت سے بچانے کے خاطر کی جائے۔

(۴) عمل جراحی برائے ختنہ: (Surgical Phimosiectomy) ختنہ کرنا۔

(۵) جراحت دماغ صغیر برائے عمل (پریکٹیکل): (Small Brain Practical Operation) وہ سرجری جو طلباء کو بطور پریکٹیکل کی جاتی ہے۔

(۶) جراحی حسن وزیبائش (Cosmetic Surgery) برائے ضرورت

بیماری کا آپریشن کرنا جو نہ ضرورت کے درجے کو پہنچے اور نہ حاجت کے، بایں طور کہ وہ مرض انسان کو نہ موت تک پہنچا سکتا ہو اور نہ اس میں موت کا خوف ہو، لیکن اس مرض کو یونہی چھوڑے رکھنا تکلیف و پریشانی کا سبب بن سکتا ہو، اور یہ تکلیف و پریشانی متوقع ہو، جیسے ناک میں زائد گوشت کا بڑھ جانا، اگر اس زائد گوشت کو نہ نکالا جائے تو یہ بڑھ کر تکلیف و مشقت کا سبب بن سکتا ہے، اسلئے آپریشن کی یہ صورت شرعاً جائز ہے۔ (ص:۱۲۸، ۱۲۹)

(۲) عمل جراحی برائے تشخیص مرض: (Surgical Diagnosis) یعنی سرجری جس سے مرض کی تشخیص کی جاتی ہے شرعاً یہ سرجری جائز ہے، لیکن اگر مرض کی تشخیص کیلئے کوئی آسان متبادل شکل موجود ہو، جیسے سونوگرافی وغیرہ تو پھر اس صورت کو اختیار کرنا جائز نہیں ہوگا۔ (ص:۱۵۱، ۱۵۳)

(۳) عمل جراحی برائے ولادت (Surgical Accouchment): وہ سرجری جس میں بذریعہ آپریشن بچے کو اس کی ماں کے پیٹ سے نکالا جاتا ہے، خواہ وہ کامل الخلقت ہو، یا ناقص الخلقت ہو، اس سرجری کی دو حالتیں ہیں:

(۱) حالت ضروریہ: یہ وہ حالت ہے جس میں بچہ یا حاملہ دونوں کی یا ان دونوں میں سے کسی ایک کی جان خطرے میں ہو، اس حالت میں سرجری کرنا جائز ہے، جیسے حاملہ کی وفات کے بعد اگر جنین زندہ ہو تو اس حالت میں بذریعہ آپریشن بچہ کو نکالنا جائز ہے۔

(۲) حالت حاجیہ: یہ وہ حالت ہے کہ طبعی طور پر بچے کی ولادت متعذر ہونے کی وجہ سے طبی طریقہ سرجری سے بچے کو نکال لیا جاتا ہے، اس طرح نہ کرنے کی صورت میں بچے یا حاملہ کی ہلاکت کا خوف ہوتا ہے، اس حالت کا حکم ڈاکٹر (آپریشن) کی تقدیر و رائے پر موقوف ہے، اگر ڈاکٹر کو عورت کے ولادت طبعی کی مشقت برداشت نہ کرنے یا پھر بچے کو خطر لاحق ہونے کا گمان غالب ہو تو اس صورت میں بچے کو بذریعہ سرجری نکالنا جائز ہے، اور اگر ڈاکٹر کا غالب گمان اس کے برعکس ہو تو سرجری کرنا جائز نہیں ہے۔ (ص:۱۵۸)

(۴) عمل جراحی برائے ختنہ (Surgical Phimosiectomy): وہ سرجری جس میں مرد کے عضو خاص کی اس جلدی کو جو حشفہ کو چھپائے ہوتی ہے، اور عورت کے فرج کے

اصل حصہ کے اوپر جز کو کاٹا جاتا ہے، احناف کے نزدیک ختنہ کرنا مسنون ہے۔ (ص:۱۵۹)
اس لیے سرجری کی یہ صورت نہ صرف جائز بلکہ مسنون ہے۔

**(۵) جراحی تشریح الاعضاء (Surgical Anatomy):** وہ سرجری جو فنِ طب میں نظری وعملی اعتبار سے مہارت حاصل کرنے کیلئے مردہ لاشوں پر بطورِ پریکٹیکل کی جاتی ہے، اس سرجری کے جواز وعدمِ جواز میں علماء کا اختلاف ہے۔

قولِ اول: علمِ طب سیکھنے کی غرض سے مردہ لاشوں کی چیر پھاڑ کرنا جائز ہے، اس کے قائلین: (۱) ھیئۃ کبار العلماء بالمملکۃ العربیۃ السعودیۃ، (۲) مجمع الفقہ الإسلامي بمکۃ المکرمۃ، (۳) لجنۃ الإفتاء بالمملکۃ الأردنیۃ الهاشمیۃ، (۴) لجنۃ الإفتاء بالأزهر بمصر۔

قولِ ثانی: بغرضِ تعلیم مردہ لاشوں کی چیر پھاڑ کرنا جائز نہیں ہے، اور اس کے قائلین بھی علماء کی ایک جماعت ہے، جیسے: شیخ محمد بخیت المطیعي، والشیخ محمد برهان الدین السنبهلي۔

نوٹ: یہی رجحان علماءِ دیوبند کا ہے، کہ انسان کی لاش کی چیر پھاڑ کرنا جائز نہیں ہے، اس کی تفصیل دیکھئے: (منتخبات نظام الفتاوی ۱/۴۱۳، فتاوی محمودیہ ۱۸/۳۲۳، جدید مسائل کا حل:۹۹، احسن الفتاوی)

**مسئلہ:** لاش کی خرید وفروخت کرنا جائز نہیں ہے، خواہ لاش مسلمان کی ہو یا کافر کی ہو، اس لیے کہ صحتِ بیع کیلئے بیع کا بائع کی ملک میں ہونا، یا بائع کا اس بیع میں وکیل ہونا شرط ہے، اور یہاں لاش نہ بائع کی ملک ہوتی ہے، اور نہ بائع اس کے مالک کی جانب سے وکیل ہوتا ہے، اسلئے شرعاً لاش کی بیع وشراء جائز نہیں ہے۔ (ص:۱۸۰)

**حیلہ:** صاحب "احکام الجراحۃ الطبیۃ" نے لاش حاصل کرنے کا ایک جائز طریقہ ذکر کیا ہے، کہ لاش لینے والا لاش دینے والے سے عقدِ اجارہ کرے، اور لاش کی قیمت کو لاش دینے والے کی محنت، لاش اور نقل وحرکت کی اجرت قرار دے۔ (ص:۱۸۰)

**مسئلہ:** جنائی پوسٹ مارٹم (تحقیقِ جرائم کیلئے کیا جانے والا پوسٹ مارٹم) اور وہ

پوسٹ مارٹم جو اسباب موت کو معلوم کرنے کیلئے کیا جاتا ہے، اس غرض سے کہ اس کی موت کا سبب کوئی وبائی مرض ہو تو اس مرض کو معلوم کرکے دوسروں کی صحت کی حفاظت کی جائے، پوسٹ مارٹم کی ان دونوں قسموں کے بارے میں مملکت سعودیہ عربیہ کے علماء عظام نے ان کے جواز کا فتویٰ دیا ہے۔ (ص:۱۸۷)

(۶) جراحة التجميل الحاجية: جب انسان کے کسی عضو میں کوئی نقصان پیدا ہو، یا کوئی عضو تلف ہو جائے، یا مسخ ہو جائے، تو اس کی درستگی کیلئے سرجری کرنا جراحۃ التجمیل الحاجیۃ کہلاتا ہے۔

اس کی دو قسم ہے: (۱) ضروری (۲) اختیاری

(۱) ضروری: ان عیوب کی سرجری کرنا جو انسان کیلئے باعث ضرر ہو، تو وہ عیوب پیدائشی ہوں، جیسے: اوپر کے ہونٹوں کا پھٹا ہوا ہونا، اور ہاتھ، پیر کی انگلیوں کا ملا ہوا ہونا، یا وہ عیوب بعد میں پیدا ہونے والے ہوں، جیسے: آگ میں جلنے کی وجہ سے جلد کا خراب ہونا، اور ہتھیلی کی انگلیوں کا کٹ جانا، یہ عیوب ضرر حسی و معنوی دونوں کو شامل ہیں، اور ضرر موجب رخصت ہے لہذا یہ بمنزلہ حاجت کے ہے، اور حاجت بمنزلہ ضرورت ہوتی ہے، جیسا کہ قاعدہ فقہیہ: "الحاجة تنزل منزلة الضرورة عامة كانت أو خاصة"۔ لہذا ان عیوب کو دور کرنے کیلئے سرجری کرنا جائز ہے۔

## سرجری کی اقسام باعتبار حرمت

باعتبار حرمت کے سرجری کی تین قسمیں ہیں:

(۱) عملیہ خوش وضعی، عملیہ خوشنمائی (Shapely Surgery)

(۲) عملیہ تبدیلی جنس (Sex Changing Surgery)

(۳) عملیہ دفاع بالتقدم "عملیہ [illegible]" (Bullet Proof Surgery)

عملیہ خوش وضعی، عملیہ خوشنمائی (Shapely Surgery): وہ سرجری جو

اعضاء کی خوبصورتی یا بڑھاپے کو زائل کرنے کیلئے کی جاتی ہے۔

اس جراحت کی دو قسم ہے:

(۱) عملیہ تجمیل برائے شکل سازی (Shape Making Surgery): شکل وصورت بہتر بنانے والی سرجری، جیسے: تغییر کرکے ناک کو خوبصورت بنانا، ٹھوڑی کو خوبصورت بنانا۔ (۲) عملیہ شباب آور، عملیہ تشبیب، عملیہ شباب ساز (Young Making Surgery) وہ سرجری جو بڑھاپے کے آثار چھپانے کیلئے کی جاتی ہے۔

اس قسم میں سرجری کیلئے نہ کوئی ضرورت ہوتی ہے، اور نہ کوئی حاجت ہوتی ہے، بلکہ محض تغییر فی خلق اللہ ہوتا ہے، اور اپنی خواہش وشہوت کو پورا کرنا ہوتا ہے، لہذا اس طرح کی سرجری کرنا غیر شرعی وناجائز ہے۔ (ص۱۹۱،۱۹۳)

عملیہ تبدیلی جنس (Sex Changing Surgery) وہ سرجری جس میں مرد کو عورت اور عورت کو مرد بنایا جاتا ہے، اور یہ عمل بہت سے محرمات پر مشتمل ہے، مثلاً: تشبہ بجنس غیرہ، اور غیر کے سامنے بلاضرورت اپنے ستر کو کھولنا، اور ان کی حرمت قرآن وحدیث سے صراحۃً ثابت ہے، ان وجوہات کی بنا پر شریعت نے اس سرجری کو ناجائز قرار دیا ہے۔

عملیہ حفظ ما تقدم "عملیہ تحفظی" (Bullet Proof Surgery): ایسی بیماری کی سرجری کرنا جس میں مستقبل میں ضرر لاحق ہونے کا احتمال ہو، اس کی دو قسمیں ہیں:

(۱) احتمال، ظن غالب کے درجہ کا ہو تو اس کا حکم گزر چکا ہے۔

(۲) احتمال، محض وہم اور شک کی حد تک ہو، جیسے: صحت وتندرستی کی حالت میں محض مستقبل میں ضرر کا خوف کرتے ہوئے اپنڈیکس کا آپریشن کرانا حرام ہے، اس لئے کہ حکم شرعی یقین پر دائر ہوتا ہے، شک اور وہم پر نہیں۔

**مسئلہ**: ایکسرے کے ذریعے طبی جانچ کرانا بہت ساری خرابیوں پر مشتمل

ہے مثلاً: جلد کے خراب ہونے کا خطرہ ہے، اور بعض کتابوں میں اسے کینسر اور دیگر امراض کے پیدا ہونے کا سبب بھی ذکر کیا گیا ہے، لیکن اس کے باوجود بوقت حاجت جب کہ تشخیص مرض کا کوئی متبادل موجود نہ ہو تو شریعت نے ایکسرے نکالنے کی اجازت دی ہے، جیسے: پیٹ، آنتوں اور پتے وغیرہ کے امراض میں۔

## تشخیص کے احکام

**مسئلہ**: تشخیص وہ فن یا مہارت ہے، جس سے مرض کی نوعیت کا جاننا آسان ہوتا ہے، تشخیص کی یہ تعریف دو باتوں پر مشتمل ہے، (۱) تشخیص طب کا ایک فن ہے، (۲) تشخیص کا مقصد مرض کو پہچاننا، اور یہ دونوں چیزیں بڑی اہم ہیں، اس فن کو حاصل کرنے کیلئے اس کے اسپیشلسٹ ڈاکٹروں کی صحبت اختیار کرنا ضروری ہے، اس فن کو سیکھے بغیر مرض کی تشخیص کرنا جائز نہیں ہے۔ (ص: ۲۳۲،۲۳۳)

**مسئلہ**: تشخیص سے حاصل ہونے والے علم کی چار صورتیں ہیں:

(۱) مرض کا یقین ہو تو اس یقین کے مطابق اس مرض کا جو بھی علاج ہو کرنا درست ہوگا، اگرچہ سرجری ہو۔

(۲) مرض کا ظن غالب ہو، اس صورت میں ظن غالب کا اعتبار ہوگا، شک کی طرف التفات نہیں کیا جائے گا، اور علاج کرنا جائز ہوگا، اگرچہ سرجری ہو۔

(۳) مرض کا شک ہو، اس صورت میں توقف کرے، اگر مریض یا ڈاکٹر شک والی تشخیص کو بنیاد بنا کر سرجری کرنا چاہے تو جائز نہیں ہے، یہاں تک کہ شک والا پہلو ختم ہو کر کسی جہت کا غالب گمان ہو جائے۔

(۴) مرض کا وہم ہو، اس صورت میں بھی طبیب اور مریض کیلئے مرض موہوم کا آپریشن سے علاج کرنے کی اجازت نہیں ہے، اسلئے کہ اس صورت میں غالب گمان بیماری کا نہ ہونا ہے، اور اعتبار غالب گمان کا ہوتا ہے۔ (ص: ۲۳۵،۲۳۶)

**مسئلہ**: سرجری کے جائز ہونے کیلئے اذن شرط ہے، یعنی مریض یا ولی، دونوں کا

ہونا ضروری ہے۔ اذن شرعی سے مراد اس سرجری کا محرمات میں سے نہ ہونا۔ (ص:۴۲۰)

**مسئلہ**: میڈیکل سرجری کیلئے اجازت دینے کی دو قسمیں ہیں:

(۱) اذن مطلق: وہ یہ ہے کہ مریض ڈاکٹر سے کہے کہ آپ جو بھی مرض پائیں اس کا جس طرح علاج کر سکتے ہیں، میری جانب سے اس کی اجازت، کسی ایک مرض کی سرجری کے ساتھ مقید نہ کرے۔

(۲) اذن مقید: وہ یہ ہے کہ مریض ڈاکٹر کو کسی خاص مرض کے سرجری کی اجازت دے۔ اجازت کی دونوں قسمیں شرعاً معتبر ہیں۔ (ص:۴۲۲)

**مسئلہ**: مریض کی اجازت قبول کرنے کیلئے اس میں دو شرطوں کا پایا جانا ضروری ہے: (۱) اہلیت (۲) بوقت اذن مریض کا قادر ہونا۔ (ص:۴۲۲)

**مسئلہ**: اگر مریض کے اندر یہ دو شرطیں پائی جائیں تو اس کے اولیاء کی اجازت قابل قبول نہیں ہوگی۔ (ص:۴۲۵)

**مسئلہ**: ولایت علی الغیر اس وقت معتبر ہے جبکہ وہ غیر اپنے مصالح کو پورا کرنے سے عاجز ہو۔ (ص:۴۲۶)

**مسئلہ**: مریض پر ولایت کا اعتبار اسی وقت ہوگا جبکہ مریض میں اہلیت اذن نہ ہو۔ (ص:۴۲۶)

**مسئلہ**: اذن میں اولیاء کی ترتیب وہی ہوگی جو عصبیت میں ہوتی ہیں۔ (ص:۴۲۸)

**مسئلہ**: اگر اولیاء میں ولی اقرب موجود ہو تو ولی ابعد کی اجازت کا اعتبار نہیں ہوگا۔ (ص:۴۲۹)

**مسئلہ**: آذن (یعنی اجازت دینے والا) عاقل، بالغ ہو۔ (ص:۴۵۰)

**مسئلہ**: بچے، مجنون، اور نشے میں چور شخص کی اجازت قابل قبول نہیں ہوگی۔ (ص:۴۵۰)

اجازت قبول کرنے کی چھ شرطیں ہیں:

ایک ہی ہوگا۔ (ص:۲۸۰)

**مسئلہ**: چند حالتوں میں بے ہوش کرنا جائز ہے، اس کی تین صورتیں ہیں: (۱) ضرورت، (۲) حاجت، (۳) ضرورت وحاجت سے کم۔

**ضرورت**: مریض کی ایسی حالت ہو کہ بے ہوش کیے بغیر سرجری کرنا محال ہو، جیسے ہارٹ کا آپریشن، یا اس جیسے خطرناک آپریشن کہ اگر مریض کو بے ہوش نہ کیا جائے تو دوران آپریشن یا آپریشن کے تھوڑی دیر بعد مریض کی موت کا خوف ہو تو ایسی صورت میں بے ہوش کرنا جائز ہے۔ (ص:۲۹۳)

**حاجت**: مریض کی ایسی حالت ہو کہ بے ہوش کیے بغیر سرجری کرنا محال نہ ہو، اور نہ ہی اس میں موت وہلاکت کا خطرہ ہو، لیکن مشقت شدیدہ کا سامنا کرنا پڑے تو اس حاجت کو بمنزلہ ضرورت قرار دے کر بے ہوش کرنا جائز ہے۔

**ضرورت وحاجت سے ادنیٰ درجہ**: مریض کی ایسی حالت ہو کہ مریض کو بے ہوش کیے بغیر سرجری کرنا ممکن ہو، اس میں مشقت تو ہو لیکن ایسی مشقت نہ ہو کہ اس پر صبر کرنا ممکن نہ ہو تو اس صورت میں بھی مریض پر آسانی کا معاملہ کرتے ہوئے بے ہوش کرنے کی اجازت دی گئی ہے۔ (ص:۲۹۵)

## جراحت عملی کے احکام

**مسئلہ**: بدن کے کسی عضو کو کاٹنا حرام ہے لیکن ضرورت وحاجت کے وقت اپنے آپ کو موت وہلاکت یا مشقت سے بچانے کیلئے جائز ہے۔ (ص:۲۹۶)

بواسیر کو کاٹنے کی تین حالتیں ہیں:

(۱) بواسیر کو کاٹنا حرام ہے، جب کہ اس کو کاٹنے سے ہلاکت کا اندیشہ ہو۔

(۲) اس کو کاٹنا مباح ہے، جب کہ اس کے چھوڑے رکھنے سے ہلاکت کا خوف ہو۔

(۳) اس کو کاٹنا مکروہ ہے، جب کہ کاٹنے کی صورت میں ہلاکت کا اندیشہ نہ ہو، اور نہ ہی رکھ چھوڑنے کی صورت میں ہلاکت کا اندیشہ ہو۔ (ص:۳۰۲،۳۰۳)

زائد انگلیوں کو کاٹنے کی دو حالتیں ہیں:

**مسئلہ**: (۱) زائد انگلیوں کو رکھنے میں کوئی تکلیف نہ ہو تو اس وقت ان زائد انگلیوں کو کاٹنا جائز نہیں ہے، اسلئے کہ یہ تغییر فی خلق اللہ ہے، اور تغییر فی خلق اللہ حرام ہے۔ (ص:۳۰۵)

**مسئلہ**: (۲) زائد انگلیوں کو رکھنے میں تکلیف ہو، اور اس تکلیف کو ختم کرنے کا کوئی دوسرا علاج نہ ہو، سوائے ان انگلیوں کو کاٹنے کے تو اس صورت میں ضرورۃً ان زائد انگلیوں کو کاٹنا جائز ہے۔ (ص:۳۰۶)

## ضرورت سے زائد عضو کو کاٹنے کا حکم

**مسئلہ**: انسان کے عضو کو کاٹنا اصلاً ناجائز و حرام ہے، اور ضرورۃً جائز ہے تو اس پر واجب ہے کہ جتنی ضرورت ہو اسی پر اکتفا کرے، زیادہ کاٹنا حرام ہے۔ (ص:۳۱۱)

## (ورم) سوجن کو جڑ سے ختم کرنے کا حکم

**مسئلہ**: ورم اور اورام ہیں، وہ گوشت یا رگوں میں گانٹھ کا پیدا ہونا، جس کا نمو غیر طبعی ہوتا ہے، یہ کسی آفت یا بیماری کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے، اس کی دو قسمیں ہیں:

(۱) ایسے ورم جو لا علاج نہ ہوں (Good Swalling) کہلاتے ہیں، یہ وہ سوجن ہے جس کا نمو سست ہوتا ہے، اور اس کو باہر کا غلاف گھیرے ہوئے ہوتا ہے، یہ محدود ہوتی ہے، خون وغیرہ میں منتقل نہیں ہوتی ہے، اس سوجن میں سلامتی غالب ہوتی ہے، اسلئے اس کو جڑ سے نکالنا جائز نہیں ہے، ان کو ہلکے پھلکے ورم یعنی اورام خفیفہ (Soft Swalling) بھی کہا جاتا ہے۔ (ص:۳۱۲)

(۲) ایسے ورم جو لا علاج ہوتے ہیں، اورام خبیثہ: ( No. Good Swalling ) کہلاتے ہیں، یہ وہ سوجن ہوتی ہے کہ اس کا نمو تیزی سے ہوتا ہے، اور وہ جسم میں پھیل جاتی ہے، یہ دو قسموں پر مشتمل ہے:

(۱) کینسر (۲) سلعات (Tumar) (گوشت میں پیدا ہونے والا ایک خطرناک ورم ہے) کینسر: جس کو ورم سرطان بھی کہا جاتا ہے، اس سوجن میں شدید خطرہ اور عظیم ضرر ہوتا

ہے، کہ مریض کو موت کے گھاٹ اتار رہا ہے، یہ سوزش خواہ جسم کے کسی مخصوص حصے میں ہو یا پورے جسم میں پھیل جائے اس کو نکال دینا جائز ہے۔ (ص ۳۱۶)

**مسئلہ** : کسی بیماری کی وجہ سے جسم میں گوشت کا بڑھ جانا، اس زائد گوشت کو نکال دینا جسم پر موثر ہوتا ہے، اسلئے اس کو نکالنا جائز نہیں ہے، لیکن اگر دوا وغیرہ سے علاج ممکن نہ ہو تو رد المقاصد کے قبیل سے اس کو نکال دینے کی اجازت ہے۔ (ص ۳۱۸)

## بدن کو چیرنے کا حکم

**مسئلہ** : عمل جراحی کا ایک مرحلہ "شق" یعنی بدن کو چیرنا ہے، بدن کو چیرنے کی ضرورت ہوتی ہے جس میں موت سے بچنا مقصود ہوتا ہے، جیسے حاملہ کے پیٹ کو زندہ یا مردہ بچے کو نکالنے کیلئے چیرنا، جبکہ سرجری نہ کرنے کی صورت میں ان دونوں میں سے کسی ایک یا دونوں پر ہلاکت کا خوف ہو، اور کبھی بدن کو چیرنا ساقط ہوتا ہے، جس میں ضرر لاحق یا ضرر متوقع کا ازالہ کیا جاتا ہے، شق کی یہ دونوں صورتیں شرعاً جائز ہیں۔

**مسئلہ** : انسان کے جسموں کی وہ حصے جو کسی آفت یا بیماری کی وجہ سے ہو جائے، اور علاج اس کو جوڑنا ضروری ہو تو شرعاً ان کو جوڑنا جائز ہے۔ (ص ۳۲۷)

**مسئلہ** : عورت کے پھٹے ہوئے پردہ بکارت کو جوڑنا مطلقاً جائز نہیں ہے۔ (ص ۳۳۲)

**مسئلہ** : سرجری کے بعد خون کے جریان کو بند کرنے کیلئے اگر اس عضو کو داغنے کی ضرورت ہو تو اس عضو کو داغنا جائز ہے، اور ہر ایسی حالت جس میں طبیب داغنے کی ضرورت محسوس کرے تو داغنے کی اجازت ہے۔ (ص ۳۳۵)

## اعضاء کی پیوند کاری

عضو کو منتقل کرنے اور پیوند کاری میں منقول منہ یعنی جس سے اس کا عضو لیا جا رہا ہے، وہ یا تو انسان ہوگا یا حیوان ہوگا۔

**مسئلہ** : اگر انسان ہے اور کافر ہے تو اس کے عضو کا منتقل کرنا سعودی عرب کے بڑے علماء کے نزدیک جائز ہے، اور اس کے عضو سے مسلمان کے اعضاء کی پیوند کاری جائز ہے۔

**مسئلہ**: اگر منقول منہ مسلمان ہے تو اس کے اعضاء کو منتقل کرنا جائز نہیں ہے، خواہ وہ زندہ ہو یا مردہ ہو، اجازت دے یا نہ دے، کسی بھی صورت میں مسلمان کے عضو کو منتقل کرنا جائز نہیں ہے۔

**مسئلہ**: اگر منقول منہ حیوان (جانور) ہو، اور پاک ہو، جیسے وہ جانور جس کو شرعی طریقے پر ذبح کیا گیا ہو تو اس کے اعضاء کو انسانوں کی طرف منتقل کرنا شرعاً جائز ہے۔

**مسئلہ**: اور اگر جانور پاک نہ ہو تو اس کے اجزاء سے انتفاع اور ان کو جسم انسانی منتقل کرنا جائز نہیں ہے مگر بوقت ضرورت، جبکہ کوئی دوسرا پاک عضو نہ پایا جائے جائز ہے۔

## الثقب (چھید کرنا، سوراخ کرنا)

**مسئلہ**: الثقب: چھید کرنا، سرجری کے مرحلوں میں سے ایک مرحلہ ہے، اصلاً ممنوع ہے، اسلئے کہ اس میں جسم کے ایک جزء کو تلف کرنا لازم آتا ہے، لیکن بوقت ضرورت فقہاء نے چھید کرنے کی اجازت دی ہے، جیسے کہ اگر بچے کی مقعد کا راستہ خلقی (پیدائشی) طور پر بند ہو، تو اس کو کھولنا، اور اگر پیشاب کا راستہ بند ہو تو اس کو کھولنا۔

**مسئلہ**: عملیہ تجمیل الاذن **(Ear beautifying Surgery)**:
عورتوں کی زیب وزینت کیلئے ان کے کانوں میں سوراخ کرنا تا کہ وہ بالیاں لٹکائیں جائز ہے۔ (ص ۳۰۷)

**مسئلہ**: سرجری کے درمیان کاٹے ہوئے عضو کو اس کی جگہ پر لوٹانا جائز ہے، اسلئے کہ انسان کا مردار عضو بھی پاک ہے۔

**مسئلہ**: حد اور قصاص میں کاٹے ہوئے عضو کو اس کی جگہ پر لوٹانا جائز نہیں ہے، اگر چہ صاحب حق اس کی اجازت دے دے، صحیح تر قول کے مطابق، کیوں کہ اگر اس کی اجازت دی جائے تو مقصد حد فوت ہو جائے گا۔

**مسئلہ**: مصنوعی اعضاء کے ذریعے سے اعضاء کی پیوندکاری کرنا بوقت ضرورت وحاجت جائز ہے۔

# مسلمانو! ہوشیار رہو، اپنا ایمان بچاؤ

کچھ عرصہ سے معلوم ہوا ہے کہ مسلمانوں میں کچھ نا سمجھ افراد یورپی ممالک میں جا کر سیاسی پناہ حاصل کرنے کے لیے اپنے آپ کو قادیانی ظاہر کر کے وہاں کے محکموں میں بیان حلفی داخل کراتے ہیں۔ اس کے پیچھے قادیانی لابی متحرک ہے۔ اس بارے میں کئی واقف لوگوں نے سوالات بھیجے ہیں

(۱)۔ کیا ایسا شخص مسلمان رہ جاتا ہے؟

(۲)۔ کیا ایسے شخص کے ساتھ کسی مسلمان لڑکی کا نکاح کیا جا سکتا ہے؟

(۳) اگر ایسا شخص پہلے سے شادی شدہ ہے تو کیا اس کی بیوی اس کے نکاح میں رہی یا نہیں، وہ اب کیا کرے؟

(۴)۔ کیا ایسے شخص کی توبہ قبول ہو سکتی ہے، اگر ہو سکتی ہے تو اس کی کیا شکل ہے؟

## جواب

(۱)۔ امت مسلمہ اور پاکستان اسمبلی کے متفقہ فیصلے کے مطابق قادیانی غیر مسلم اقلیت ہیں۔ ان پر وہی احکام لاگو ہوتے ہیں جو کہ دوسرے تمام غیر مسلم لوگوں پر ہوتے ہیں۔ لہٰذا اگر کوئی شخص جناب محمد ﷺ کی ختم نبوت کا اقرار کرتے ہوئے بھی اپنے آپ کو غیر کے سامنے قادیانی ظاہر کرتا ہے تو ایک طرح سے علی الاعلان وہ عقیدہ ختم نبوت کا منکر ہے۔ وہ شخص نہ صرف دائرہ اسلام سے خارج ہے بلکہ مرتد بھی ہے۔

(۲)۔ کسی بھی غیر مسلم اور لضصوصاً مرتد کے ساتھ مسلمان عورت کا نکاح جائز نہیں۔

(۳) اگر کوئی شخص شادی کے بعد قادیانی ہو گیا تو اس کی بیوی کا نکاح بروئے شریعت باقی نہیں رہا۔ وہ عورت اس مرتد سے طلاق لیے بغیر عدت پوری کر کے دوسرے سے نکاح کر سکتی ہے۔

(۴) ایسے شخص کی توبہ عام طریقہ سے قبول نہیں۔ اس کی توبہ صرف اس شکل میں قبول ہو سکتی ہے کہ وہ اسی محکمہ میں جائے جس میں اس نے پہلے اپنے آپ کو قادیانی بنا کر پیش کیا تھا۔ یہ کہے کہ میں نے آپ کے محکمے سے یہ جھوٹ بولا تھا کہ میں قادیانی ہوں۔ اب میں وضاحت کرتا ہوں کہ میں قادیانی نہیں ہوں۔ اس کے بعد وہ توبہ کرے۔ اس کے بغیر توبہ قبول نہیں۔ کیونکہ قادیانی ہر سال اسی قسم کے شخصوں سے لوگوں کے قادیانی ہونے کی تصدیق کروا کر دنیا کو دھوکہ دینے کے لیے اپنی رپورٹ شائع کرتے ہیں کہ دیکھو اس سال اتنے لوگ قادیانی ہو گئے ہیں۔

منجانب۔ این ایس حبیب الرحمٰن لدھیانوی، فیصل آباد
مولانا حاجی اکرم سجاد، نیویارک (امریکہ)

